احکامِ عقیقہ اور
جدید انداز میں ایک دوسرے
سے ملتے ہوئے
بچوں کے
اسلامی نام
مرتب:
انیس احمد نوری
مکتبہ نوریہ رضویہ وکٹوریہ مارکیٹ سکھر

# احکامِ عقیقہ اور بچّوں کے اِسلامی نام

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

**عقیقه ! حقُوقُ الْاولاد کا ایک حصّه هے ۔**

**اس لئے دیگر مگر مختصر حقوق "والدین پر" قارئین کے پیشِ خدمت هیں۔**

**از: امام اهلسنّت مولٰینا عبدُالمصطفٰے احمد رضا خاں رحمة الله علیه**

## مسئله

ازسوروں ضِلع ایٹہ محلّہ ملک زادگان مُرسلہ مرزا حامد حُسین صاحب۔ ۷ جمادی الاوّل ۱۳۱۰ھ مُطابق ۱۸۹۲ء

کیا فرماتے ہیں عُلمائے دین اِن مسائل میں کہ باپ پر بیٹے کا کِس قدر حق ہے، اگر ہے اور وہ ادا نہ کرے تو اس کے واسطے حکمِ شرعی کیا ہے۔ مفصل طور پر اِرقام فرمائیے۔ بیّنوا وتوجروا

## جواب

اللہ عزّ وجل نے اگر چہ والد کا حق ولد پر نہایت اعظم بنایا ہے۔ یہاں تک کہ اپنے حق کے برابر اس کا ذِکر فرمایا کہ اَنِ اشۡکُرۡلِیۡ وَلِوَالِدَیۡکَ "حق مان میرا اور اپنے ماں باپ کا۔" مگر ولد کا حق بھی والد پر عظیم رکھا ہے کہ ولد مطلق اسلام پھر خصوص جوار پھر خصوص قرابت پھر خصوص عیال۔ اِن سب حقوق کا جامع ہو کر سب سے زِیادہ خصُوصیّتِ خاصہ رکھتا ہے اور جس قدر خصوص بڑھتا جاتا ہے حق اشد والد ہوتا جاتا ہے۔ عُلمائے کرام نے اپنی کتب جلیلہ مثل احیاء العلوم وعین العِلم ومدخل وکیمیائے سَعادت وذخیرۃ الملوک وغیرہا میں حقوق ولد سے نہایت مختصر طور پر کچھ تعرض فرمایا۔ مگر میں صِرف احادیثِ مرفوعہ حضور پرنور سیّدِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف توجہ کرتا ہوں۔ فضلِ الٰہی جل وعلا سے اُمّید کہ فقیر کی یہ چند حرفی تحریر ایسی نافع وجامع واقع ہو کہ اِس کی نظیر کتبِ مطوّلہ میں نہ ملے۔ اِس بارے میں جس قدر حدیثیں بحمدُ للہ تعالٰی اِس وقت میرے حافظہ ونظر میں ہیں۔ انہیں بالتفصیل مع تخریجات لکھے تو ایک رسالہ ہوتا ہے اور غرض صِرف افادۂ احکام۔ لہٰذا سرِ دست فقط وہ حقوق کہ یہ حدیثیں ارشاد فرما رہی ہیں۔ کمال تلخیص واختصار کے ساتھ شمار کروں۔ وباللہ التوفیق

## ساٹھ حقوق تو لپسرودُختر

(۱) سب سے پہلا حق وجودِ اولاد سے بھی پہلے یہ ہے کہ آدمی اپنا نکاح کسی رَذیل کم قوم سے نہ کرے کہ بُری رگ ضرور رنگ لاتی ہے۔

(۲) دین دار لوگوں میں شادی کرے کہ بچّہ پر نانا ماموں کی عادات وافعال کا بھی اثر پڑتا ہے۔

(۳) زنگیوں، حبشیوں میں قرابت نہ کرے کہ ماں کا سیاہ رنگ بچّہ کو بدنُما نہ کردے۔

(۴) جماع کی ابتداء بسم اللہ سے کرے ورنہ بچّہ میں شیطان شریک ہو جاتا ہے۔

(۵) اُس وقت شرم گاہِ زن پر نظر نہ کرے کہ بچّہ کے اندھے ہونے کا اندیشہ ہے۔

(۶) زیادہ باتیں نہ کرے کہ گُونگے یا توتلے ہونے کا خطرہ ہے۔

(۷) مَردوزن کا کپڑا اوڑھ لیں۔ جانوروں کی طرح بَرہنہ نہ ہوں کہ بچّہ کے بے حیاء ہونے کا اندیشہ ہے۔

(۸) جب پیدا ہو فوراً اسیدھے (دائیں) کان میں اذان اور بائیں کان میں تکبیر کہے کہ خلِل شیطان وامُ الصبیان سے بچے۔ (یعنی سوکھے کا مرض پیدا نہ ہو۔)

(۹) چھوہارا وغیرہ کوئی میٹھی چیز چبا کر بچّہ کے مُنہ میں ڈالے کہ حلاوتِ اخلاق کی فالِ حَسن ہو۔

(۱۰) ساتویں اور اگر نہ ہوسکے تو چودھویں ورنہ اکیسویں دِن عقیقہ کرے۔ دُختر کیلئے ایک بکری، لپسر کیلئے دو بکرے دے کہ اِس میں بچہ کا گویا رہن سے چھڑانا ہے۔

(۱۱) ایک ران دائی کو دے کہ بچہ کی طرف سے شکرانہ ہے۔

(۱۲) سَر کے بال اُتروائے۔

(۱۳) بالوں کے برابر چاندی تَول کر خیرات کرے۔

(۱۴) سَر پر زعفران لگائے۔

(۱۵) بچّہ کا نام رکھے۔ یہاں تک کہ کچے بچّے کا بھی جو کم دِنوں کا گر جائے۔ وَرنہ اللہ عزّ وجل کے یہاں شَاکی ہوگا۔

(۱۶) بُرا نام نہ رکھے کہ فالِ بَد ہے۔

(۱۷) عبداللہ، عبدالرحمٰن، احمد، حامد وغیرہا عبادَت وحمد کے نام یا انبیاء واولیاء یا اپنے بُزرگوں میں جو نیک لوگ گُزرے ہوں اُن کے نام پر نام رکھے کہ موجبِ بَرَکت ہے۔ خصوصاً نامِ پاک محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ اِس مُبارَک نام کی بے پایاں برکت بچّہ کی دُنیا و آخرت میں کام آتی ہیں۔

(۱۸) جب محمد نام رکھے تو اُس کی تعظیم وتکریم کرے۔

(۱۹) مجلس میں اُس کے لئے جگہ چھوڑے۔

(۲۰) مارنے، بُرا کہنے میں احتیاط رکھے۔

(۲۱) جو مانگے بروجہِ مناسب دے۔

(۲۲) پیار میں چھوٹے لقب پر بے قدر نام نہ رکھے کہ پڑا ہوا نام پھر مشکل سے چھوٹتا ہے۔

(۲۳) ماں خواہ نیک دایہ نمازی صالحہ شریف القوم سے دو سال تک بچہ کو دودھ پلوائے۔

(۲۴) رذیل یا بدافعال عورَت کے دُودھ سے بچّے کو بچائے، کیونکہ دُودھ طبیعت کو بدل دیتا ہے۔

(۲۵) بچّہ کا نان نفقہ اُس کی حاجت کے سب سامان مہیّا کرنا خود واجِب ہے جن میں حِضانت بھی داخل یعنی دایہ وغیرہ سے پرورش کرانا اور دودھ پلوانا وغیرہ۔

(۲۶) اپنے حوائج وادائے واجبات شریعت سے جو بچے اس میں عزیزوں، قریبوں محتاجوں، غریبوں کو شامل کرے۔ سب سے پہلے حق عَیال واطفال کا ہے جو اِن سے بچے وہ اوروں کو پہنچے۔

(۲۷) بچہ کو پاک کمائی سے پاک روزی دے کہ ناپاک مال ناپاک ہی عادَتیں دلاتا ہے۔

(۲۸) اولاد کے ساتھ تنہا خوری نہ برتے، بلکہ اپنی خواہش کو اُن کی خواہش کا تابع رکھے، جس اچھی چیز کو اُن کا جی چاہے اُنہیں دے۔ اُن کی طفیل میں آپ بھی کھائیں۔ زیادہ نہ ہو تو اُنہیں کو کھلائے۔

(۲۹) خدا تعالیٰ کی اِن امانتوں کے ساتھ مہر ولطف کا برتاؤ رکھے۔ انہیں پیار کرے، بدن سے لپٹائے، کندھے پر چڑھائے، اُن کے ہنسنے کھیلنے، بہلنے کی باتیں کرے۔

(۳۰) اُن کی دِلجوئی، دلداری، رعایت، محافظت ہر وقت حتّٰی کہ نماز وخطبہ میں بھی ملحوظ رکھے۔

(۳۱) نیا میوہ، نیا پھل اُنہیں کو دے کہ وہ بھی تازے پھل ہیں، نئے کو نیا مناسب ہے۔

(۳۲) کبھی کبھی حسبِ مقدار اُنہیں شیرینی وغیرہ کھانے، پہننے، کھیلنے کی اچھی چیز کہ شرعاً جائز ہو دیتا رہے۔

(۳۳) بہلانے کیلئے جھوٹا وعدہ نہ کرے بلکہ بچّے سے بھی وعدہ ہی جائز ہے جس کے پورا کرنے کا قصدر کھتا ہو۔

(۳۴) اپنے چند بچے ہوں تو جو چیز دے سب کو برابر یکساں دے ایک دوسرے پر بے فضیلت دینی ترجیح نہ دے۔

(۳۵) سفر سے آئے تو اُن کیلئے کچھ نہ کچھ تحفہ ضرور لائے۔

(۳۶) بیمار ہوں تو علاج کرے۔

(۳۷) حتی الاِمکان سخت وموذی علاج سے بچائے۔

(۳۸) زبان کھلتے ہی اللہ اللہ، پھر لا اِلٰہ اِلا اللہ، پھر پورا کلمہ طیبہ سکھائے۔

(۳۹) جب تمیز آئے تو اَدب سکھائے: کھانے پینے، ہنسنے بولنے، اُٹھنے بیٹھنے، چلنے پھرنے، حیا، لحاظ، بُزرگوں کی تعظیم، ماں باپ، اُستاد۔

(۴۰) دُختر کو شوہر کی اطاعت کے طریقے اور آداب بتائے۔ قرآنِ مجید پڑھائے۔

(۴۱) اُستاد نیک، صالح، متقی، صحیح العقیدہ سُنّی! سِن رَسیدہ کے سپُرد کرے اور دُختر کو نیک پارسا عورَت سے پڑھوائے۔ (کہ گستاخِ رسول مرد عورَت سے پڑھانا حرام۔)

(۴۲) بعد ختمِ قرآن ہمیشہ تلاوت کی تاکید رکھے۔

(۴۳) عقائدِ اسلام و سُنّت سکھائے کہ لوحِ ساہ فطرتِ اسلامی قبولِ حق پر مخلوق ہے، اس وقت کا بتایا پتھر کی لکیر ہوگا۔ (کتاب: ہمارا اسلام، سُنّی بہشتی زیور، جنّتی زیور پڑھائے۔)

(۴۴) حضورِ اقدس، رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت و تعظیم اُن کے دِل میں ڈالے کہ اصلِ ایمان و عینِ ایمان ہے۔

(۴۵) حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم کے آل و اَصحاب و اَولیاء و عُلماء کی محبت و عظمت کی تعلیم کرے کہ اصل سُنّت و زیورِ ایمان بلکہ باعثِ بقائے ایمان ہے۔

(۴۶) سات برس کی عُمر سے نماز کی زبانی تاکید شروع کردے۔

(۴۷) علمِ دین خصوصاً وُضو، غُسل، نماز و روزہ کے مسائل، توکّل، قناعت، زُہد، اِخلاص، تواضع، امانت، صِدق، عدل، حیا، سَلامتِ صَدر و لسان وغیرہا خوبیوں کے فضائل۔ حرص و طمع، حُبِّ دُنیا، حُبِّ جاہ، ریا، عُجب، تکبّر، خیانت، کذب، ظُلم، فحش، غیبت، حَسد، کینہ وغیرہا بُرائیوں کے رَذائل پڑھائے۔

(۴۸) پڑھانے سکھانے میں رِفق و نرمی ملحوظ رکھے۔

(۴۹) موقع پر چشم نمائی، تنبیہ، تہدید کرے، مگر کوسنا نہ دے کہ اس کا کوسنا اُن کیلئے سببِ اصلاح نہ ہوگا، بلکہ اور زیادہ فساد کا اندیشہ ہے۔

(۵۰) مارے تو مُنہ پر نہ مارے۔ (کولہے اور پیروں پر مارے۔)

(۵۱) اکثر اوقات تہدید و تخویف پر قانع رہے۔ کوڑا، چھڑی اُس کے پیشِ نظر رکھے کہ دِل میں رُعب رہے۔

(۵۲) زمانہ تعلیم میں ایک وقت کھیلنے کا بھی دے کہ طبیعت پر نشاط باقی رہے۔

(۵۳) مگر زنہار زنہار بُری صُحبت میں نہ بیٹھنے دے کہ ''یارِ بد'' مارِ بد سے بدتر ہے۔

(۵۴) نہ ہرگز ہرگز بہارِ دانش، مینا بازار، مثنوی غنیمت وغیرہا کتب عشقیہ و غزلیاتِ فسقیہ دیکھنے دے کہ نرم لکڑی جدھر جُھکائے

جھک جاتی ہے۔صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ لڑکیوں کو سُورۂ یوسف شریف کا ترجمہ نہ پڑھایا جائے کہ اِس میں مکرِ زنان کا ذِکر فرمایا ہے۔ پھر بچّوں کو خرافاتِ شاعرانہ میں ڈالنا کب بجا ہوسکتا ہے۔

(۵۵) جب بچہ دس برس کا ہو نماز مار کر پڑھائے۔

(۵۶) اِس عُمر سے اپنے خواہ کسی کے ساتھ نہ سُلائے، جُدا بچھونے، جُدا پلنگ پر اپنے پاس رکھے۔

(۵۷) جب جوان ہو شادی کرے۔ شادی میں وہی رعایتِ قوم و دین و سیرت و صُورت ملحوظ رکھے۔

(۵۸) اب جو ایسا کام کہنا ہو جس میں نافرمانیوں کا احتمال ہو، اُسے اَمر و حکم کے صیغہ سے نہ کہے بلکہ بَرفق و نرمی بطور مشورہ کہے کہ وہ بَلائے حقوق میں نہ پڑے۔

(۵۹) اُسے میراث سے محروم نہ کرے جیسے بعض لوگ اپنے کسی وارث کو نہ پہنچنے کی غرض سے کُل جائیداد دوسرے وارث یا کسی غیر کے نام لکھ دیتے ہیں۔

(۶۰) اپنے بعدِ مرگ بھی اُن کی فکر رکھے۔ یعنی کم از دو تہائی ترکہ چھوڑ جائے، ثلث سے زیادہ خراب نہ کرے۔

مذکورہ بالا ساٹھ حقوق تو پسر و دُختر سب کے لئے ہیں بلکہ دو حق اخیر میں سب وارث شریک ہیں۔

## اور خاص پسر کے حقوق سے

(۶۱) لکھنا سکھائے۔

(۶۲) پیرنا سکھائے۔

(۶۳) سپہ گری سکھائے۔

(۶۴) سورۂ مائدہ کی تعلیم دے۔

(۶۵) اعلان کے ساتھ اُس کا ختنہ کرے۔

## اور خاص دُختر کے حقوق سے یہ ہے کہ

(۶۶) دُختر کے پیدا ہونے پر ناخوشی نہ کرے۔ بلکہ نعمتِ الٰہیّہ جانے۔

(۶۷) سینا، پرونا، کاڑھنا، کاتنا، کھانا پکانا سکھائے۔

(۶۸) سُورۂ نور کی تعلیم دے۔

(۶۹) لکھنا ہرگز نہ سکھائے کہ احتمالِ فتنہ ہے۔

(۷۰) بیٹوں سے زیادہ دلجوئی اور خاطرداری رکھے کہ اِن کا دِل بہت تھوڑا ہوتا ہے۔

(۷۱) دینے میں اُنہیں اور بیٹوں کو کانٹے کے تول برابر رکھے۔

(۷۲) جو چیز دے پہلے انہیں دیکر بیٹوں کو دے۔

(۷۳) نو برس کی عُمر سے نہ اپنے پاس سُلائے، نہ بھائی وغیرہ کے پاس سونے دے، اِس عُمر سے خاص نگہداشت شروع کرے۔

(۷۴) شادی، برأت میں جہاں گانا، ناچ ہو ہرگز ہرگز نہ جانے دے، اگرچہ خاص اپنے بھائی کے یہاں ہو کیونکہ گانا سخت سنگین جادُو ہے اور اِن نازک شیشیوں کو تھوڑی ٹھیس بھی بہت ہے۔

(۷۵) دُختروں کو بیگانوں کے گھروں میں جانے کی مطلقاً بندش کرے، بلکہ اپنے گھر کو اُن پر زنداں کردے۔

(۷۶) بالاخانوں پَر نہ رہنے دے۔

(۷۷) اپنے گھروں میں اُنہیں لباس وزیور سے آراستہ کرے کہ پیام رغبت کے ساتھ آئیں۔

(۷۸) جب کفو ملے تو نکاح میں دیر نہ کرے۔

(۷۹) حتی الِامکان بارہ برس کی عُمر میں بیاہ دے۔

(۸۰) زنہار کسی فاسق، فاجر خصوصاً بدمذہب کے نکاح میں نہ دے۔

مذکورہ بالا اسّی حق ہیں کہ اِس وقت کی نظر میں **احادیث مرفوعہ** سے خیال میں آئے اِن میں اکثر تو مستحبات سے ہیں، جن کے ترک پر اصلاً مواخذہ نہیں اور بعض پر آخرت میں مطالبہ ہو مگر دنیا میں بیٹے کیلئے باپ پر گرفت وجبر نہیں، نہ بیٹے کو جائز کہ باپ سے جدال ونزاع کرے، سوا چند حقوق کے کہ اُن میں جبرِ حاکم وچارہ جوئی واعتراض کو دخل ہے۔

### (۱) نفقہ

کہ باپ پر واجِب ہو اور نہ دے تو حاکم جبرًا مقرر کرے گا، نہ مانے تو قید کیا جائے گا۔ حالانکہ فروع کے اور کسی دین میں اصول یعنی والدین محبوس نہیں ہوتے۔

فِیْ رَدِّالْمُحْتَارِ عَنِ الذَّخِیْرَۃ لاَ یُحْبَسُ وَالِدٌ وَّاِنْ عَلاَ فِیْ دِیْنِ وَلَدِہٖ وَاِنَ سَفُلَ اِلاَّ فِیْ النَّفَقَۃِ لِاَنَّ فِیْہِ اِتْلاَفُ الصَّغِیْرِ

### (۲) رضاعت

کہ ماں کے دودھ نہ ہو تو دائی رکھنا، بے تنخواہ نہ ملے تو تنخواہ دینا واجِب ہے، اگر تنخواہ نہ دے تو جبرًا لی جائیگی۔ جب بچّہ کا اپنا مال نہ ہو، یونہیں ماں بعد طلاق مرورِ عدّت بے تنخواہ دودھ نہ پلائے تو اُسے بھی تنخواہ دی جائے گی۔

### (۳) حِضانت

کہ لڑکا سات برس اور لڑکی نو برس کی عمر تک جن عورتوں مثلاً ماں، نانی، دادی، بہن، خالہ، پھوپھی کے پاس رکھے جائیں گے، اگر اُن میں کوئی بے تنخواہ نہ مانے اور بچہ فقیر اور باپ غنی ہے تو جبرًا تنخواہ دلائی جائے۔

كَمَا اَوْضَحَه، فِیْ رَدِّ الْمُحْتَارِ

### (٤) بعد انتہائے حضانت

بچہ کو اپنے حفظ وصیانت میں پناہ لینا باپ پر واجِب ہے، اگر باپ بیٹے کو اپنی حفاظت میں نہ لے گا تو حاکم جبر کرے گا۔

كَمَا فِیْ رَدِّ الْمُحْتَارِ عَنْ شَرْحِ الْمَجْمَعِ

### (٥) اُن کے لئے ترکہ باقی رکھنا

کہ بعد تعلّق حق ورثہ یعنی بحالتِ مرض الموت مورِث اُس پر مجبور ہوتا ہے یہاں تک کہ ثلث سے زائد میں اُس کی وصیّت بے اجازت ورثہ نافِذ نہیں۔

### (٦) شادی و نکاح

اپنے نابالغ بچے پسر خواہ دُختر کو غیر کفو سے یا مہر مثل میں غبن، فاحش کے ساتھ بیاہ دینا۔ مثلاً دُختر کا مہر مثل ہزار ہے، پانچ سو پر نکاح کر دینا یا بہو کا مہر مثل پانچ سو ہے، ہزار باندھ لینا یا پسر کا نکاح کسی باندی سے یا دُختر کا کسی ایسے شخص سے جو مذہب یا نسب یا پیشہ یا افعال یا مال میں نقص رکھتا ہو جس کے باعث اُس سے نکاح موجبِ عار ہو، ایک بار تو ایسا نکاح باپ کا کیا ہوا نافذ ہوتا ہے جبکہ نشہ میں نہ ہو۔ مگر دوبارہ اپنی کسی نابالغ کا ایسا نکاح کرے گا تو اصلاً صحیح نہ ہوگا۔

كَمَا قَدَّمْنَا فِی النِّكَاحِ

### (۷) ختنہ

ختنہ میں بھی ایک صُورت جبر کی ہے کہ اگر کسی شہر کے لوگ چھوڑ دیں۔ سُلطانِ اسلام اُنہیں مجبور کرے گا نہ مانیں گے تو اِن پر جہاد فرمائے گا۔

كَمَا فِی الدُّرِّ الْمُخْتَارِ وَاللّٰهُ تَعَالٰی اَعْلَمُ

عبدہ المذنب الفقیر احمد رضا البریلوی

کـــــــــــتـــــــــــبـــــــــــه

عفی عنه بمحمدِ النبی الاُمّی المُصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم

## احکامِ عقیقہ اور دعوت

بچہ پیدا ہونے کے شکریہ میں جو جانور ذبح کیا جاتا ہے اُس کو عقیقہ کہتے ہیں۔ حنفیہ کے نزدیک عقیقہ مُباح و مستحب ہے۔ یہ جو بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ عقیقہ سنّت نہیں اُس سے مُراد یہ ہے کہ سُنّتِ مؤکدہ نہیں ورنہ جب خود حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے فعل سے اس کا ثبوت موجود ہے تو مطلقاً اس کی سُنت سے انکار صحیح نہیں۔ بعض کتابوں میں یہ آیا ہے کہ قربانی سے منسوخ ہے۔ اس کا یہ مطلب ہے کہ اس کا واجب ہونا منسوخ ہے۔ جس طرح یہ کہا جاتا ہے کہ زکوٰۃ نے حقوق مالیہ کو منسوخ کر دیا یعنی ان کی فرضیت منسوخ ہوگئی۔ (بہارِ شریعت)

## اذان دافع بلا موجب رَحْمت ہے

**حدیث** ابوداوٗد، ترمذی ابورافع رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ کہ جب حضرت امام حَسن بن علی رضی اللہ عنہما پیدا ہوئے تو میں نے دیکھا کہ حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کے کان میں اذان کہی جو نماز کیلئے کہی جاتی ہے۔ جب بچّہ پیدا ہو تو مُستحب یہ ہے کہ اُس کو غسل کے بعد جلد سے جلد اُس کے کان میں اذان و اِقامت کہی جائے۔ اذان جس طرح غضبِ الٰہی کو رَحمت میں تبدیل اور طوفانی آندھی، بارش، آگ سے نَجات اور قبر میں مُردہ کی وحشت کو دُور کرتی ہے اِسی طرح شیطان جو کہ بچے کے جسم میں خون کی طرح دورے اور گردش کرتا ہے اِنْ شَـاءَ اللّٰہ عزّوجل اذان بچے کو شیطان سے نَجات دلائے گی بہتر یہ ہے کہ داہنے کان میں چار مرتبہ اذان اور بائیں کان میں تین مرتبہ اِقامت کہی جائے بہُت لوگوں میں یہ رواج ہے کہ لڑکا پیدا ہوتا ہے تو اذان کہی جاتی ہے اور لڑکی پیدا ہوتی ہے تو اذان نہیں کہتے یہ نہ چاہئے بلکہ لڑکی پیدا ہو جب بھی اذان و اقامت کہی جائے کہ شیطانی خلل، جن آسیب سے بچاؤ اُس کو بھی ضروری ہے۔ (بہارِ شریعت)

## متّقی سے شہد چٹوایا جائے

اذان کے بعد بچے کو عُمر رسیدہ نیک پرہیز گار مُتقی عورت یا مرد سے یعنی ایسا شخص جو چغلخوری، غیبت یا جھوٹ، سچ بول کر مسلمانوں کو لڑانے سے خود بھی بچتا ہو اور دوسروں کو بھی بُری حرکات سے روکتا ہو اُس کے ہاتھ سے شہد چٹایا جائے یا نرم کھجور چبوا کر بچہ کے تالو میں لگوائیں کہ **حدیث** : امام مُسلم حضرت عائشہ صدّیقہ رضی اللہ عنہا سے راوی کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بچے لائے جاتے حضور علیہ السلام اُن کیلئے بَرَکت کی دعا فرماتے اور تحنیک کرتے یعنی کوئی چیز مثلاً کھجور چبا کر اُس بچہ کے تالو میں لگا دیتے کہ سب سے پہلے اس کے شکم میں حضور علیہ السلام کا لعابِ دہن پہنچے۔

خبردار! خبردار! بدزبان بدخصلت والی خواتین کی گود سے اور اُن ہاتھوں سے شہد چٹوانے سے بچے کو بچایا جائے کہ ایسی خصلت والی خواتین ایسے کاموں میں خود گھُستی ہیں یا ان کو شیطان ایسے کام کرنے پر اُکساتا ہے یا مجبور کرتا ہے تا کہ بچّہ بڑا ہو کر شیطانی

کاموں میں اُس کا ہاتھ بٹائے اور ماں باپ، اُستاذ، بُزرگ اور ولی، نبی کا گُستاخ بنے۔ معاذَ اللہ

ہمارے لئے صحابہ کا عمل مشعلِ راہ ہونا چاہئے۔ **حدیث** : حضرت اسماء بنتِ ابوبکر صدّیق رضی اللہ عنہا سے سے راوی کہتی ہے کہ عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ مکہ ہی میں ہجرت سے قبل میرے پیٹ میں تھے۔ بعدِ ہجرت قبا میں یہ پیدا ہوئے میں ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لائی اور حضور علیہ السلام کی گود میں اُن کو رکھ دیا پھر حضور علیہ السلام نے کھجور منگائی اور چبا کر ان کے مُنہ میں ڈالدی اور اُن کے لئے دعائے بَرَکت کی اور بعدِ ہجرت مسلمان مہاجرین کے یہاں یہ سب سے پہلے بچّہ ہیں۔ سبحان اللہ

(بخاری و مسلم شریف)

## عقیقه کا حکم

**حدیث** : ابوداؤد، ترمذی ونسائی نے ام کرز رضی اللہ عنہا سے روایت کی کہتی ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سُنا کہ لڑکے کی طرف سے دو بکریاں اور لڑکی کی طرف سے ایک بکری اس میں حرج نہیں کہ نَر ہو یا مادہ۔

**حدیث** : ابوداؤد ابنِ عباس رضی اللہ عنہ سے روای ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے امام حَسن و امام حُسین رضی اللہ عنہم کی طرف سے ایک ایک مینڈھے کا عقیقہ کیا اور نسائی شریف کی روایت میں ہے کہ دو دو مینڈھے۔ **مسئلہ** لڑکے کے عقیقہ میں دو بکریوں کی جگہ ایک ہی بکری کسی نے کی تو یہ بھی جائز ہے۔ ایک حدیث سے بظاہر ایسا ہی معلوم ہوتا ہے کہ عقیقہ میں ایک مینڈھا ذبح ہوا۔

(بہارِ شریعت)

## عقیقه کی وضاحت و مقصد

بچے کی پیدائش کے ساتویں دن اس کا نام رکھا جائے اور بچے کے پیدائشی بالوں کے ضرر سے نَجات کے لئے اس کا سَر مونڈا جائے اور سَر مونڈنے کے وقت عقیقہ کیا جائے اور بالوں کا وَزن کر کے اتنی چاندی یا سونا صَدقہ کیا جائے اور سَر پر زعفران پیس کر لگا دینا بہتر ہے۔ (بہارِ شریعت)

**نام** سے متعلق اِس مضمون اس آخر میں مختصر تحریر کیا جائے گا بالوں سے متعلق **حدیث** : حضرت سمرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لڑکا اپنے عقیقہ میں گروی ہے ساتویں دِن اُس کی طرف سے جانور ذبح کیا جائے اور اُس کا نام رکھا جائے اور اُس کا سَر مونڈا جائے۔ (امام احمد، ابوداؤد، ترمذی ونسائی)

**گروی** ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اس سے پورا نفع حاصِل نہ ہوگا جب تک عقیقہ نہ کیا جائے اور بعض نے کہا بچّہ کی سلامتی اور اس کی نشونما اور اس میں اچھے اوصاف ہونا عقیقہ کے ساتھ وابَستہ ہے۔ **حدیث** : امام بخاری نے حضرت سلمان بن عامر ضبی رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سُنا کہ لڑکے کے ساتھ عقیقہ ہے۔ اُس کی طرف سے خون بہاؤ (یعنی جانور ذبح کرو) اور اس کی اذیت کو دُور کرو۔ یعنی اس کا سَر مُنڈا دو۔ (امام بخاری، بہارِ شریعت)

## عقیقہ کے جانور کا حکم

عقیقہ کا جانور اُنہیں شرائط کے ساتھ ہونا چاہئے جیسا قربانی کے لئے ہوتا ہے یعنی اُس کی عمر کا، بے عیب ہونا، اُس کے استعمال کا کہ اُس کا گوشت فقراء اور عزیز و اقارب، دوست احباب کو کچا تقسیم کریں خواہ پکا کر بطور ضیافت و دعوت کھلا جائے یہ سب صورتیں جائز ہیں۔ (بہارِ شریعت)

## عقیقہ کی کھال کا حکم

**مسئلہ** : عقیقہ کے جانور کی کھال کا بھی وہی حکم ہے جو قربانی کی کھال ہے کہ اپنے صَرَف میں لائے یا مسکین کو دے یا کسی نیک کام میں مسجد یا مدرَسہ میں صَرف کرے کہ جو چیز خود استعمال کر سکتے ہیں وہ مدرَسہ یا مسجِد کو بھی دے سکتے ہیں البتہ کسی بدمذہب، بددین، گستاخِ رسول کو دینا گستاخی میں مدد کرنا ہے جو حرام ہے۔

## احتیاط

بہتر یہ ہے کہ عقیقہ کے جانور کی ہڈی نہ توڑی جائے بلکہ ہڈیوں سے گوشت اُتار لیا جائے یہ بچے کی سلامتی کی نیک فال ہے اور ہڈی توڑ کر گوشت بنایا گیا تب بھی اس میں حرج نہیں گوشت کو جس طرح چاہیں پکا سکتے ہیں مگر میٹھا پکایا جائے تو بچے کے اخلاق اچھے ہونے کا فال ہے۔ (بہارِ شریعت)

## عقیقہ کا دن

عقیقہ کے لئے پیدائش سے ساتواں دِن بہتر ہے اور اگر ساتواں دِن نہ کر سکیں تو جب چاہیں کر سکتے ہیں سُنّت ادا ہو جائے گی۔ بعض نے یہ کہا ہے کہ ساتویں یا چودھویں یا اکیسویں دن یعنی سات دن کا لحاظ رکھا جائے یہ بہتر ہے اور اگر یاد نہ رہے تب یہ کرے کہ جس دن بچّہ پیدا ہوا اُس دن کو یاد رکھیں اور اُس سے ایک دن پہلے والا دن جب آئے وہ ساتواں دن ہوگا مثلاً جُمعہ کو پیدا ہوا تو جمعرات ساتویں دن ہے لہٰذا جب بھی عقیقہ کرے اُسی دن عقیقہ کرے۔ (بہارِ شریعت) اگر کسی کا عقیقہ نہ ہوا ہو تو وہ بڑا ہو کر خود بھی عقیقہ کر سکتا ہے۔

## قربانی یا ولیمہ وغیرہ کے بڑے جانور میں عقیقہ

**مسئلہ** : گائے، بیل، بھینس، اُونٹ کی قربانی میں سات حصّوں سے چند حصّے قربانی کے اور چند حصّے عقیقہ کے ہوں تو قربانی اور عقیقہ جائز ہے کہ قربانی، عقیقہ اور ولیمہ سب تقرب اِلا اللہ یعنی اللہ تعالیٰ کے قرب و رضا کیلئے ہیں۔ اسی طرح کنبے کے گھر میں بچے کی پیدائش کے بعد کسی کی شادی کے ولیمہ کی گائے میں بھی بچوں کے عقیقہ کی نیّت سے چند حصّے یا ساتوں حصوں سے لڑکے کے دو لڑکی کا ایک حصہ کے حساب سے عقیقے کئے جاسکتے ہیں اسی طرح بچوں کی ختنوں کی خوشی میں اللہ تعالیٰ کی رضا کی خاطر دعوت کی جائے تو اس کے سلسلے میں جو بکری، بکرا ایک سال کا یا گائے، بیل دو سال کی خریدی جائے اس کو عقیقہ کی نیّت سے ذبح کر کے دعوت میں استعمال کر سکتے ہیں اسی طرح حج سے واپسی پر جانور عقیقہ کی نیّت سے ذبح کر کے دعوت کر سکتے ہیں مگر شرط وہی ہے بکرا، بکری ایک سال، گائے، بیل دو سال، اونٹ پانچ سال کا اور ظاہری عیب سے مُبرا ہونا ضروری ہے البتہ صدقے کے جانور میں عُمر کی قید نہیں۔ گیارہیوں، بارہویں شریف کی دعوت جو کہ خاص اللہ تعالیٰ اور اُس کے پیارے حبیب علیہ السلام کی رضا اور خوشی ہی کے لئے کی جاتی ہے اگر اس میں بھی جانور کی عُمر وغیرہ کا خیال اور عقیقہ کی نیّت سے جانور ذبح کیا جائے تو عقیقے ادا ہو جائیں گے۔ بلکہ یہاں قبولیت بہت ممکن ہے کہ اپنے بچّوں کی پیدائش کی خوشی اور اللہ تعالیٰ کے عظیم انعام واکرام یعنی اس کے محبوبِ اعظم کی پیدائش بھی شامل، سُبحان اللہ یہ کس کو نہیں معلوم کہ مُسلمان کی ہر خوشی کے ساتھ اللہ و رسول کی خوشی ہی شریعتِ اسلام کو محبوب ومطلوب ہے۔ شیطان مَردُود کو حضور علیہ السلام کی پیدائش سے صَدمہ ہوا تھا یا گستاخ رسول دیوبندیوں کو حضور علیہ السلام کی پیدائش کی خوشی سے چڑ ہے کہ کنھیّا کے جنم دن منانے سے بدتر لکھا۔ (براھین قاطعه ص ۱۵۲ خلیل احمد دیوبندی) مگر مسلمانوں کے نزدیک اپنے کروڑوں بچوں کی پیدائش کی خوشی سے کیا صِرف اچھی؟ بلکہ ایسی کروڑوں خوشیاں اللہ کے محبوب کی پیدائش کی خوشی پر قربان کرنا سعادت ہے۔

| | |
|---|---|
| میلاد یعنی پیدائش کیوں؟ | شِرک منانا گاتے یہ ہیں |
| گویا رب کی پیدائش ہی | منانا خاص جتاتے یہ ہیں |
| رب کی تاریخِ پیدائش سَن | پوچھو! کیا فرماتے یہ ہیں |
| منا کر بچوں کی پیدائش | رُوٹھا شِرک مناتے یہ ہیں |
| جائز شرک ہو شرک ہو جائز | کیا کیا رنگ دکھاتے یہ ہیں |
| راہِ ابلیسی کو شارع | توحیدی بتلاتے یہ ہیں |

## عقیقه کا کھانا اور دادا، دادی ، نانا ، نانی

**مسئلہ** : عوام میں یہ بہت مشہور ہے کہ عقیقہ کا کھانا گوشت بچے کے ماں، باپ، دادا، دادی اور نانا، نانی نہ کھائیں یہ غلط ہے اور اِس افواہ کا کوئی ثبوت نہیں۔ جب قربانی کا گوشت قربانی کرنے والا کھا سکتا ہے اور یہ کہ عقیقہ کے جانور اور گوشت کھال پر قربانی کے احکام ہیں، پھر کیوں نہیں کھا سکتے ہیں؟ البتہ صدقہ کا گوشت وغیرہ اُس گھر والے اور صاحبِ نصاب یعنی جو زکوٰۃ دینے کے قابل ہو وہ نہ کھائے۔

## دعائے عقیقه

**مسئلہ** :عقیقہ میں جانور ذبح کرتے وقت ایک دعاء پڑھی جاتی ہے اُسے پڑھ سکتے ہیں اور یاد نہ ہو تو بغیر دعاء پڑھے بھی ذبح کرنے سے عقیقہ ہو جائے گا۔ (بہارِ شریعت)

**تنبیہ** : پیدائش سے ساتویں دِن عقیقہ کرنا مسنون ہے کہ بچّے کے سَر کے بار بھی مُونڈے جائیں اور اُسی وقت قربانی کی جائے اگر لڑکا ہو تو دو بکرے اور لڑکی ہو تو ایک بکری ذبح کی جائے اور عقیقہ سے پہلے نام رکھ لیا جائے کہ بَروقت ذبح کرنے قربانی کے دُعاء میں نام کی ضرورت پڑتی ہے۔

## لڑکے کے عقیقه کی دُعاء

اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ عَقِيْقَةُ ابْنِىْ (یہاں پر لڑکے کا نام لیا جائے) دَمُهَا بِدَمِهٖ وَلَحْمُهَا بِلَحْمِهٖ وَشَحْمُهَا بِشَحْمِهٖ وَعَظْمُهَا بِعَظْمِهٖ وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهٖ وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهٖ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا فِدَآءً لِاِبْنِىْ مِنَ النَّارِ وَتَقَبَّلْهَا مِنْهُ كَمَا تَقَبَّلْتَهَا مِنْ نَبِيِّكَ الْمُصْطَفٰى وَحَبِيْبِكَ اَحْمَدَ الْمُجْتَبٰى صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ صَلَاتِىْ وَ نُسُكِىْ وَمَحْيَاىَ وَمَمَاتِىْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ط لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ط

بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ٥

## لڑکی کے عقیقہ کی دُعاء

اَللّٰھُمَّ ھٰذِہٖ عَقِیْقَۃُ بِنْتِیْ (یہاں پرلڑکی کا نام لیاجائے) دَمُھَا بِدَمِھَا وَلَحْمُھَا بِلَحْمِھَا وَشَحْمُھَا بِشَحْمِھَا وَعَظْمُھَا بِعَظْمِھَا وَجِلْدُھَا بِجِلْدِھَا وَشَعْرُھَا بِشَعْرِھَا اَللّٰھُمَّ اجْعَلْھَافِدَآءً لِّبِنْتِیْ مِنَ النَّارِ وَتَقَبَّلْھَا مِنُہٗ کَمَا تَقَبَّلْتَھَا مِنْ نَبِیِّکَ الْمُصْطَفٰی وَحَبِیْبِکَ اَحْمَدَ الْمُجْتَبٰی صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ صَلَاتِیْ وَ نُسُکِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ط لَاشَرِیْکَ لَہٗ وَبِذٰلِکَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ط بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰہُ اَکْبَرُ ؕ

جب شروع سے آخر تک یہ دُعاء پڑھ چکے اور بِسمِ اللہِ وَ اللہُ اَکبر پر پہنچے تو اُسی وقت ذبح کر دے اور ذبح کے بعد بچّے کے سَر پر اُسترا چلے۔ (ابو ظیفه الکریمه)

## بچوں کے اچھے نام رکھنے

**حدیث** : بیہقی نے ابنِ عبّاس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ''اولاد کا والد پر یہ حق ہے کہ اُس کا اچھا نام رکھے اور اچھا ادب سکھائے۔'' **مسئلہ**: مُردہ بچہ پیدا ہو تو اُس کا نام رکھنے کی ضرورت نہیں۔ بغیر نام رکھے اُس کو دفن کردیں۔(عالمگیری) اور زندہ پیدا ہو تو دفن سے پہلے اُس کا نام رکھا جائے اگر چہ پیدا ہو کر ہی مرجائے۔(بہارِ شریعت)

**مسئلہ** : بچہ کا اچھا نام رکھا جائے پاک بھارت میں بہت لوگوں کے ایسے نام ہیں جن کے کچھ معنیٰ نہیں یا اُن کے بُرے معنیٰ ہیں ایسے ناموں سے بچنا چاہئے۔ انبیاءِ کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے اسمائے طیبہ اور صحابہ و تابعین و بُزرگانِ دین کے نام پر نام رکھنا بہتر ہے۔ اُمّید ہے کہ اُن کی بَرَکت سے بچہ کے شاملِ حال ہو۔ (بہارِ شریعت)

## اچھے نام

**مسئلہ** : عبداللہ و عبدالرحمٰن بہت اچھے نام ہیں مگر اس زمانے میں یہ اکثر دیکھا جاتا ہے کہ بجائے عبدالرحمٰن کے اس شخص کو بہت حضرات رَحمٰن کہتے ہیں۔ اسی طرح عبدالخالق کو خالق اور عبدالرّب کو رَبّ، عبدالمعبود کو معبود (جس کی پوجا کی جائے) کہتے ہیں اور بعض رحمانا، خالقا، رَبّا، معبودا بھی کہتے ہیں۔ اسی طرح عبدُ الرحیم، عبدالعزیز کہ یہاں مضاف الیہ سے مُراد اللہ تعالیٰ ہے اور ایسی صُورت میں تصغیر نام بگاڑنا اگر قصداً ہو تو معاذَ اللہ کُفر ہے اِس طرح کی ترمیم ہرگز نہ چاہئے۔ اسماءِ الیہ کو بگاڑنا (اللہ کی پناہ) یا اِس طرح بگاڑنا جس سے حقارت نکلے یہ کس طرح جائز ہوسکتا ہے؟ لہٰذا جہاں یہ گمان ہو کہ ناموں میں تصغیر کی جائے گی یہ نام نہ رکھے جائیں دُوسرے نام رکھے جائیں۔ (بہارِ شریعت)

**حدیث** : اصحابِ سُنن اربعہ نے عبداللہ بن جراد رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنے بھائیوں کو ان کے اچھے ناموں سے پکارو، بُرے الفاظ سے نہ پکارو۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام پر نام رکھنا

**حدیث** : ابوداوٗد نے ابی وہب جشمی رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، ''انبیاء علیہم السلام کے نام پر نام رکھو۔''

**مسئلہ** : **مُحَمَّد** بہت پیارا نام ہے۔ اِس کی بڑی تعریف حدیثوں میں آئی ہے تصغیر سے بچنے کی نیّت سے ایسا کیا جائے تو بہتر ہے کہ عقیقہ کے دِن بچّے کا نام محمّد رکھا جائے اور پُکارنے کے لئے کوئی دُوسرا نام تجویز کرلیا جائے۔ (بہارِ شریعت)

اس عرف میں بھی یہ خیال افضل ہے کہ بچے کو جتنی بار بھی پُکارا جائے اُس کے حق میں دُعاء ٹھہرے۔ مثلاً سعید، مسعود، اسعد، سعادت، عطاء المصطفٰے، مظہر المصطفٰے وغیرہ وغیرہ (معنی خوش قسمت، نیک بخت، سعادت مند وغیرہ) اِسی طرح عُرف یعنی پُکارنے کیلئے غلام محمد غلام نبی، غلام رسول، غلام صدیق، غلام فاروق، غلام عثمان، غلام علی، غلام حسن، غلام حُسین، غلام غوث، غلام فرید وغیرہ وغیرہ۔ اِن ناموں سے پکارنا اگر مقبولیت کی گھڑی یعنی ربّ تعالٰی نے زندگی میں کبھی ایک بار بھی قبول فرمالیا تو سبحان اللہ گر اس طرح وہ حضور علیہ السلام کے غلاموں میں شامل ہوگیا تو اس کی دنیا وآخرت دونوں ہی سنوَر گئیں۔

## فضیلت پر چند احادیث

اختصار کے پیشِ نظر یہاں وہ حدیثیں نقل نہیں کی جارہی ہیں جن میں حضور علیہ السلام نے ارشاد فرمایا ہے کہ جس محفل میں یا مشورہ میں محمد نام کا کوئی شخص ہوگا وہ خیر سے انجام کو پہنچے گی یا دعوت کی محفل میں ہوگا بَرَکت ہوگی یا کسی صحابی کے اسرار پر کہ محمد نام کے دو بچے ہیں تب حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ کیا حرج ہے کہ میرے نام کے زائد ہوں وغیرہ وغیرہ۔ محمد نام کے ہزارہا جید عُلماء ہو گزرے ہیں۔ امام غزالی کا نام بھی محمد تھا، اُن کے بھائی کا نام احمد غزالی۔ بلکہ بر ِصغیر میں اسلام کی شمع روشن کرنے والا سترہ سالہ نوجوان کا نام بھی محمد ہی تھا (محمد بن قاسم) عرب میں یہی نام کثرت سے رکھتے آرہے ہیں۔ **اعلیٰحضرت امامِ اہلسنّت مولٰینا احمد رضا خاں** نے بھی اپنے صاحبزادوں کے نام، بھتیجوں اور پوتوں کے نام **مُحَمَّد** رکھے اور پکارنے کے لئے عُرف دوسرے رکھے۔

**حدیث** : ابن عساکر کی حدیث میں ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روای ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس کے گھر لڑکا پیدا ہو اور وہ میری **مَحَبَّت** اور میرے نام سے بَرَکت حاصل کرنے کیلئے اس کا نام محمد رکھے تو وہ یعنی نام رکھنے والا اور اُس کا لڑکا دونوں جنّت میں جائیں۔

**حدیث** : ابنِ کثیر کی حدیث میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت کے دِن دو شخص اللہ کے حضور کھڑے کیئے جائیں گے، حکم ہوگا کہ انہیں جنت میں لے جاؤ وہ عرض کریں گے کہ یا الٰہی! ہم کس عمل کی بنا پر جنّت کے قابل ہوئے ہم سے تو جنّت میں جانے والا کوئی عمل ہی نہیں ہوا اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ جس کا نام احمد یا محمد ہو وہ دوزخ میں نہیں جا سکتا۔ اس لئے انہیں جنت میں لے جاؤ۔

**حدیث** : حضرت نبیط بن شریط رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے فرمایا کہ مجھے اپنی عزّت وجلال کی قسم! جس کا نام تمہارے نام پر ہوگا اُسے دوزخ کا عذاب نہ ہوگا۔ (ابو نعیم (حلیه) منیة الاولیاء)

جس بچہ کا نام اچھا ہو یا فضیلت والا ہو اور اس بچے کی خصلت اچھی نہ ہو اور غلط ہو اس کے اسباب سُرخی 'چند کفریہ کلمات'' کے مضمون میں ضرور مطالعہ فرمائیں۔

## جس کے بچے نہ جیتے ہوں

محمد نام رکھنے کے فضائل و بَرَکات پر احادیثِ کثیرہ ہیں۔ بُزرگانِ اہلِ سنّت اس شخص کو جس کے بچے اسقاط یا جن آسیب کی وجہ سے نہ جیتے ہوں اس کو یہ عمل بتاتے ہیں کہ جب حمل ہو تب نماز کے بعد شوہر حاملہ کے پیٹ پر صِرف اُنگلی سے محمد لکھے اور زَبان سے یہ کہے کہ اَبْ جو پیدا ہوگا تو اس بچے کا نام محمد رکھوں گا اِن شَاءَ اللہ تعالیٰ لڑکا ہوگا اور اپنی طبعی عمر پائے گا اِس عمل کو بہت حضرات نے آزمایا اور حق پایا۔ اس عمل میں دنیادار دنیوی معاملات میں کچھ ضرورت سے زِیادہ ہی چالاک حضرات بجائے محمد نام رکھنے کے محمد حُسین، محمد شفیع، غلام محمد رکھتے ہیں اور مطمئن ہوتے ہیں کہ ہم نے محمد نام رکھا ہے۔ یہ صحیح ہے کہ یہ نام بہت اچھے ہیں مگر محمد نام کے بَرَکات اور فضیلت تب ہی حاصل ہوگی کہ نام صِرف محمد ہی رکھا جائے اور پکارنے کے لئے خواہ کوئی اور عُرف رکھا جائے۔ مثلاً نور محمد، محمد شفیع، غلام محمد وغیرہ جب شناختی کارڈ یا اسکول میں نام لکھوایا جائے تب نام محمد عُرف نور محمد یا نام محمد عُرف محمد شفیع یا نام محمد عرف غلام محمد، یا نام محمد عرف فقیر محمد لکھوایا جائے۔ اِس خادم کے دسوں لڑکوں کے نام بھی اِسی طرح ہیں۔ دو بچوں کے حمل کے دَوران نام نہ رکھ سکے تب اللہ تعالیٰ نے دو بچیوں سے نوازا۔ محمد نام رکھنے کی تاکید پر صِرف دو حدیثیں اور پیش کرتا ہوں ممکن ہے کہ کسی مُسلمان کا بھلا ہو۔

**حدیث** : ابنِ سعد طبقات میں عثمان عمری سے مرسلاً راوی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں تم میں سے کسی کا کیا نقصان ہے اگر اس کے گھر میں ایک محمد یا دو محمد یا تین محمد ہوں۔ (طبقات)

**حدیث** : حضرت عبدُ اللہ بن عبّاس رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس کے تین بیٹے ہوں اور وہ اُن میں سے کسی کا نام محمد نہ رکھے ضرور جاہل ہے۔ (طبرانی کبیر شریف، بہارِ شریعت)

میرے اسلامی بھائیو ! وہ نیک عمل کئے جائیں اور وہ نام رکھے جائیں جن کے آگے جن آسیب وغیرہ تو کیا ستارے بھی کوئی چال نہ چل سکیں۔

## فائدے

اکثر حضرات بچہ کا نام رکھتے وقت چند باتوں کا خیال کرتے ہوئے نام تجویز کرتے ہیں۔مثلاً افضل نام یا دُعائیہ نام یا تاریخی نام یا محسن کا نام یا فضیلت وبرکت والا نام وغیرہ تو ضروری سمجھتا ہوں کہ انہیں یہ بھی معلوم ہوجائے کہ یہ ساری خوبیاں اسی اسمِ محمد میں موجود ہیں۔

## افضل نام

محمد اور احمد بہت ہی افضل نام ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ کے محبوبِ اعظم کے اسمِ پاک ہیں اور ظاہری یہی ہے کہ یہ دونوں نام خود اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب کیلئے منتخب فرمائے اگر خدا تعالیٰ کے نزدیک کوئی اور نام افضل ہوتا تو پھر وہ نام منتخب فرماتا۔ (بہارِ شریعت)

## دُعائیہ نام

نام ایسا ہونا چاہئے کہ نام کا نام اور دُعا کی دعا۔لہٰذا اس اعتبار سے بھی محمد نام رکھنا چاہئے کہ اس کے معنیٰ ہی بہت تعریفوں والا ہے (بہت خوبیوں والا)۔

## تاریخی نام

تاریخی نام کے دیوانے یہ بھول جاتے ہیں کہ بچہ بڑا ہوکر جب کسی حُصول کے لئے وظیفہ کرے گا تو نام کے اعداد ۱۹۹۰ء کے ڈبل ۳۹۸۰ بار یومیہ کس طرح وظیفہ کر سکے گا؟ اس اعتبار سے بھی محمد نام بہتر ہے کہ بے شمار فضائل کے ہوتے ہوئے اعداد صرف ۹۲ اور ڈبل ۱۸۴۔

## مُحسن کا نام

نام رکھنے والے اپنے مُحسن کے نام پر نام رکھتے ہیں، اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا اللہ تعالیٰ کے محبوب سے بھی بڑھ کر کوئی محسن ہے؟ کہ رب تعالیٰ فرماتا ہے،

عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَاعَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْكُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَؤُوْفٌ رَّحِیْمٌ (سورۂ توبہ، آیت ۱۲۸)

**ترجمہ** : جن پر تمہارا مشقت میں پڑنا گراں ہے تمہارے بھلائی کے نہایت چاہنے والے مسلمانوں پر کمال مہربان مہربان۔
معلوم ہوا کہ آپ مُحسنِ اعظم ہیں، اس اعتبار سے بھی محمد ہی نام رکھا جائے۔

## بَرَکت و فضیلت والا نام

نام رکھنے میں نام کے فضائل و بَرَکات دیکھے جاتے ہیں اس اعتبار سے بھی محمد ہی نام رکھا جائے کہ بے شمار فضائل و برکات خود اللہ تعالیٰ کے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

## بوڑھوں والا نام

بچے کا نام تجویز کرتے وقت جب کوئی اچھا نام سامنے آتا ہے تب اکثر خاندان کے افراد خصوصاً خواتین کہتی ہیں کہ یہ نام بوڑھوں والا ہے یہ بچوں والا نام نہیں! خُدا کرے کہ اُن کا منشا و مطلب یہ نہ ہو کہ یہ بچہ ہی رہے، جوان اور بوڑھا نہ ہو اور اس سے ملتا جُلتا ہی مطلب ہوتا ہو مگر یہ ایسا ہی بددُعائیہ جملہ ہے جیسا کہ کسی کی مجبوری دُور کرنے پر محسن کو بددُعاء دی جاتی ہے کہ کیا ہوا اگر اُنہوں نے ہم پر احسان کر دیا؟ جب اُن پر اس سے بڑی کوئی مصیبت آئے گی یا اُن پر بُرا وقت آئے گا تو اُس وقت ہم اِس کا بدلہ ادا کر دیں گے۔ (خواہ اس وقت بھی بجائے پریشانی دُور کرنے کے پریشانی کے اضافہ میں مدد دیں۔)

## جہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوں

دُعائیہ نام کی تائید علماء کے اِس عمل سے بھی ملتی ہے کہ جس کے ہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہیں تب علماء فرماتے ہیں کہ اَب اگر لڑکی پیدا ہو تو اس کا نام بُشریٰ رکھنا۔ یعنی خوشخبری دینے والے لڑکے کی تا کہ جب لوگ اُس کو بُشریٰ کہہ کر پکاریں گے تو اللہ تعالیٰ کی رَحمت سے کچھ دُور نہیں کہ دعا قبول ہو جائے اور آئندہ لڑکا ہی پیدا ہو اور اکثر ہوتا بھی ایسا ہے لہٰذا نام دعائیہ ہی رکھنا چاہئے۔

## عبدُالنّبی اور غُلام نبی نام رکھنے

حضور علیہ السلام کے دادا جان کے والد کا نام مطلب تھا۔ اسی وجہ سے اُن کے فرزند کی کنیت عبدُ المطلب پڑ گئی اور صحابہ سے آج تک حضور علیہ السلام کے دادا جان کو عبدُ المطلب کنیت سے ہی یاد کرتے ہیں۔ عبد جب اللہ تعالیٰ کے نام کے ساتھ (عبداللہ) ہو تو معنیٰ اللہ کی عبادت کرنے والا اور جب عبد کسی شخص کے نام کے ساتھ ہو تب اس کے معنیٰ غلام یا بیٹے کے ہوتے ہیں جو قرآن اور حدیث سے ثابت ہے۔ مثلاً قرآن کی آیت ہے، قُلْ یَا عِبَادِیَ الَّذِیْ (سُورۂ زمر، آیت ۵۳) **ترجمہ** : تم فرماؤ ! اے میرے بندو یعنی میرے غلاموں اور غلام کے معنیٰ وہ اس آیت میں جس میں جبریل امین نے کنواری مریم علیہ السلام سے کہا لِاَهَبَ لَکِ غُلَامًا زَکِیًّا (سورۂ مریم، آت ۱۹) **ترجمہ** : میں تمہیں ستھرا بیٹا بخشنے آیا ہوں۔ عرب کی طرح ہمارے یہاں بھی یہ محاورۂ استعمال ہوتا رہتا ہے مثلاً کوئی کہتا ہے کہ میرے دس بندے ہیں تمہارے کتنے بندے ہیں؟ یا خط کے آخر میں خود کو بندۂ ناچیز لکھتے ہیں کسی کے بھی گمان و خیال میں یہ نہیں ہوتا کہ میرے دس پوجا کرنے والے ہیں وغیرہ۔

شاعرِ مشرق علاّمہ اقبال کے شعر کے دوسرے مصرع میں بندہ کے معنیٰ بھی غلام کے ہی ہیں۔

خدا کے بندے تو ہیں ہزاروں بنوں میں پھرتے ہیں مارے مارے
میں اُس کا بندہ بنوں گا جس کو خُدا کے بندوں سے پیار ہوگا

فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ **کُنْتُ عَبْدُہٗ وَخَادِمہٗ** خودکو عبدِ محمد ہی اکثر فرماتے تھے۔ عبدالنّبی، عبدُ الرّسول، غلام محمّد، غلام نبی، غلام رسول وغیرہ نام وہی منع کرتے ہیں جو خود کو شیطان کا بندہ، بُت کا بندہ کہلانے پر بہُت فخر محسوس کرتے ہیں۔ **دیـــو** کے معنیٰ شیطان ابلیس کے ہیں اور ھندو **دیو** بڑے بُت کو کہتے ہیں۔

ہندو! خدا دیو بُت کو کہیں دیوبندی کہلاتے یہ ہیں
بندہ نبی کا شرک بتائیں دیوبندی کہلاتے یہ ہیں
خدا کی نہیں شیطان کی بندی دیوبندی کہلاتے یہ ہیں
دیوبندی (شیطان کی پجّارن) شرکیہ نام رکھاتے یہ ہیں
گاندھی جی پہ نہرو جی پہ نام اپنا رکھواتے یہ ہیں
تھانوی جی اور گنگوہی جی حَدّث جی کہلاتے یہ ہیں

عبدُ المطّلب اور مذکورہ آیات سے ثابت ہوا کہ غلام کے معنیٰ بیٹے کے ہیں۔ اب اگر کوئی غلام محمد نام سے چڑ کھانے والا گستاخِ رسول اپنا نام غلام علی یا غلام محمد سے غلام اللہ خان رکھے تب مسلمانوں کو مُشرک کہنے والا خود مشرک ہوا کہ نہیں؟ کہ خود کو اپنے فرقے سے اللہ کا بیٹا کہلاتا رہا۔ اشتہاروں میں غُلام اللہ ہی لکھا تا رہا اور کسی دیوبندی نے آج تک اس کفر سے توبہ نامہ نہیں چھپوایا جن پر سیکڑوں گستاخِ نبی ہونے کے کفر ہوں اُن کی نظر میں اِس کی کیا حقیقت ہوسکتی ہے؟

## محمّد بخش، رسول بخش نام رکھنے

گذشتہ آیت **لِاَھَبَ لکِ غُلٰمًا زَکِیًّا** (سورۂ مریم، آیت ۱۹) **ترجمہ**: میں تمھیں سُتھرا بیٹا بخشنے آیا ہوں۔ اس آیتِ کریمہ میں جبریل علیہ السلام غیرُ اللہ ہوتے ہوئے ربّ کی عطا سے حضرت مریم علیہا السلام سے فرمارہے ہیں کہ میں تمھیں سُتھرا بیٹا بخشوں۔ رات دن بخشش کا لفظ مسلمانوں میں استعمال ہوتا ہے خود یہ کہ عرب میں لکھپتی، کروڑپتی تاجر چیزوں کی رقم وصول کرنے کے بعد بخشش طلب کرتے ہیں مساجد و مدارس کو لوگ زمین اور مکان تک بخشتے ہیں۔ قِیامت سے خوف کھانے والوں نے جس کا حق کھایا ہوتا ہے یا کہاسُنا ہوتا ہے، اُس سے دنیا ہی میں بخشواتے ہیں یہ سب جائز اور اچھے افعال ہیں۔ اِسی طرح کسی سے کوئی چیز بغیر عوض لینی ہوتی ہے تو کہتے ہیں یہ مجھے بخش دو۔ جس طرح صحابی سے خوش ہوکر حضور سے حضور ہی کو مانگا اور حضور علیہ السلام نے

کثرت سے دُرود شریف پڑھنے کی شرف پر جنت میں رفاقت بخشی۔ اِسی طرح آج حضور بخش، نبی بخش، رسول بخش، محمد بخش نام اِسی نظریہ سے کوئی رکھے تو نام کا نام اور دُعاء کی دُعاء ہے۔ زندگی میں کبھی بھی یہ نام پکارنا قبول ہو جائے کہ ''جسے نبی مل گیا اُسے اور کیا چاہئے۔''

کوئی زاہدِ خشک سے کہہ دے ذرا، کہ بنالے وسیلے کو رَہنما

نہ ملا ہے تجھے، نہ ملے گا خدا، بخدا جو حبیبِ خدا نہ ملا

یا ماں باپ اِس نظریہ سے حضور بخش نام رکھیں کہ یہ، بچہ حضور کو بخشا۔ نبی بخش، یہ بچہ نبی کو بخشا۔ رسول بخش، یہ بچہ رسول کو بخشا۔ اِسی طرح حُسین بخش، یہ بچہ امام حُسین کو بخشا۔ غوث بخش، یہ بچہ غوثِ اعظم کو بخشا وغیرہ وغیرہ۔ اگر کبھی بھی یہ پیش کش قبول ہوگئی اور ان ہستیوں نے قبول فرمالیا تو،

جو ولی کا ھُوا، وہ نبی کا ھُوا، جو نبی کا ھُوا، وہ خُدا کا ھُوا

یہ نام بھی ہر دو طرح جائز ہیں۔

## حضور علیہ السّلام کی کُنیّتْ ابوالقاسم

حضور علیہ السلام کی کنیت قاسم سے متعلق مغالطہ کا ازالہ،

**حدیث**

وَعَنْ جَابِرٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ سَمُّوْا بِاِسْمِیْ وَلاَ تَکْتَنُوْا بِکُنْیَتِیْ فَاِنِّیْ اِنَّمَا جُعِلْتُ قَاسِماً اَقْسِمُ بَیْنَکُمْ (بخاری شریف)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے نام پر نام رکھ لو لیکن میری کنیت پر کنیت نہ رکھا کرو کیونکہ مجھے قاسم بنا گیا ہے کہ تم میں تقسیم میں کرتا ہوں۔

اس میں شک نہیں کہ اللہ تعالیٰ تمام نعمتیں حتّٰی کہ دولتِ ایمان اور دولتِ علم جیسی عظیم نعمتیں بھی اپنے محبوبِ مکرم کے ہی ہاتھوں سے اپنے بندوں میں تقسیم فرماتا ہے۔

**حدیث** : ابوداوَد نے حضرت علی کرم اللہ وجھہ سے روایت کی ہے کہتے ہیں میں نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اگر حضور کے بعد میرے لڑکا پیدا ہو تو آپ کے نام پر اس کا نام رکھوں؟ اور آپ کی کنیت پر اُس کی کنیت کروں؟ فرمایا، ہاں۔ (ابوداؤد)

مذکورہ حدیث اور اس حدیث پر حضرت علی کرم اللہ وجھہ کا اپنے پوتے کا نام محمد اور کنیت ابوالقاسم رکھنے کا عمل بتاتا ہے کہ کنیت صِرف ظاہری حیاتِ مبارَک میں رکھنے کی پابندی تھی تاکہ پکارنے وغیرہ میں مغالطے پیدا نہ ہوں اور نام مُبارَک پر یہ پابندی اِس وجہ

سے نہ لگائی کہ صحابۂ کرام اپنے آقا، اپنے ہادی کا نام لیکر تو پکارتے ہی نہ تھے بلکہ القابات سے یاد کرتے تھے مثلاً یا نبی اللہ اکثر یارسول اللہ سے ہی کتب احادیث مبارکہ بھری نظر آتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جن بدمذہب فرقوں میں یارسول اللہ کہنا شرک ہے مگر حدیث بیان کرتے ہوئے ''یارسول اللہ'' کہہ کر خود ساختہ شرک کا کڑوا گھونٹ اُن کو بھی پینا پڑتا ہے۔

کون سا شرک ہے، کون سی بدعت جس کو نہ کرتے کراتے یہ ہیں؟

**مسئلہ** : بچہ کی کنیت ابوبکر، ابوتراب، ابوالحسن وغیرہ رکھنا جائز ہے۔ اِن کنیتوں سے تبرک مقصود ہوتا ہے کہ اِن حضرات کی بَرَکت سے بچہ کے شاملِ حال ہو۔ (ردُّالمُحتار)

## بُرے نام نہ رکھو بُرا نام تبدیل کرو

صحیح مسلم میں ابنِ عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی ایک لڑکی کا نام عاصَیہ تھا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کا نام جمیلہ رکھا۔

مذکورہ حدیثِ پاک سے جہاں یہ معلوم ہوا کہ غلط نام تبدیل کرو وہاں یہ بھی معلوم ہوا کہ عاصیہ کے معنیٰ گناہ گار کے ہیں۔ لوگوں کے پکارنے سے کبھی وہ حقیقت میں گناہ گار ہو جائے اور اس نام سے پکارنا بددُعاء ثابت ہو لہٰذا نام ایسا ہی رکھا جائے جو نام کا نام اور دُعا کی دُعا ہو کہ کبھی بھی کسی اللہ کے ولی کے مُنہ سے وہ نام نکلے اور قبول ہو جائے۔

**حدیث** : ترمذی نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بُرے نام بدل دیتے تھے۔

**مسئلہ** : جو نام بُرے ہوں اُن کو بدل کر اچھے نام رکھنا چاہیئے۔

**حدیث**: میں ہے کہ قِیامت کے دِن تم اپنے اور اپنے باپوں کے نام سے پکارے جاؤ گے۔ (البتہ زنا سے پیدا کو ماں کے نام سے پکارا جائے گا) لہٰذا اپنے نام اچھے رکھو۔ حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے بُرے ناموں کو بدل دیا۔ ایک شخص کا نام اصرم تھا اس کو بلدل کر زرعہ رکھا اور عاصیہ نام بدل کر جمیلہ رکھا۔ یسار، رباح افلح اور بَرَکت نام رکھنے سے بھی منع فرمایا۔ (مسلم کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ بعد میں اِن ناموں کی اجازت دے دی)۔ (بہارِ شریعت)

## القاباتی نام نہ رکھے جائیں

**مسئلہ** : ایسے نام جن میں تزکیۂ نفس اور خودستائی نکلتی ہے۔ اُن کو بھی حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے بدل ڈالا برّہ کا نام زینب رکھا اور فرمایا کہ اپنے نفس کا تزکیۂ نہ کرو۔ شمس الدّین اسی طرح محی الدّین، فخر الدّین، نصیر الدّین، نظام الدّین، زینُ الدّین، قطبُ الدّین وغیرہا اسماء جن کے اندر خودستائی اور بڑی زبردست تعریف پائی جاتی ہے، نہیں رکھنے چاہیئے۔ (بہارِ شریعت)

(البتہ غلام محی الدّین نام رکھ سکتے ہیں۔)

## بُزُرگانِ دین کے القابات

بُزرگانِ دین وآئمہ سابقین کو ان ناموں سے جو یاد کیا جاتا ہے تو یہ جاننا چاہئے کہ اِن حضرات کے شمس الدین، محی الدین، فخر الدین، سراج الدین، قطبُ الدین نام نہ تھے بلکہ یہ اُن کے القابات ہیں کہ جب وہ حضرات مراتب علیہ اور مناسبِ جلیلہ پر فائز ہوئے تو مسلمانوں نے اس طرح کہا اور یہاں! ایک جاہل اور اَن پڑھ جو ابھی پیدا ہوا اور اُس نے دین کی بھی کوئی خدمت نہیں کی اِتنے بڑے بڑے الفاظِ فخیمہ سے یاد کیا جانے لگا!

امام محی الدّین نُوَوِی رحمۃ اللہ علیہ باجود اس جلالتِ شان کے اُن کو محی الدّین کہا جاتا تو انکار فرماتے اور کہتے کہ جو مجھے محی الدّین نام سے بلائے اس کو میری طرف سے اجازت نہیں۔

## یہ نام بھی نہ رکھے جائیں

**مسئلہ** : غفورالدّین، غفوراللہ نام رکھنا ناجائز ہے۔ کیونکہ غفور کے معنیٰ ہیں مٹانے والا۔ اللہ تعالیٰ غفور ہے کہ وہ بندوں کے گناہ مٹاتا ہے۔ لہٰذا غفورالدین کے معنیٰ ہوئے دین کا مٹانے والا اور غفوراللہ کے معنیٰ آپ خود سمجھ لیں۔ اِسی طرح غفور احمد کے معنیٰ احمد کو مٹانے والا۔ لہٰذا جس مسلمان کا نام اس طرح کا ہو اُس پر لازم ہے کہ وہ تبدیل کر کے اچھا نام رکھے۔

**مسئلہ** : **طٰہٰ** ، **یٰس** نام بھی نہ رکھے جائیں کہ مقطعاتِ قرآنیہ سے ہیں۔ جن کے معنیٰ اور رمزیں نازل کرنے والا یا جس ذاتِ گرامی پر نازل ہوئے وہ جانتے ہیں یا جس کو بتائے گئے لہٰذا عوام کو یہ نام نہ رکھنے چاہئے۔ (بہارِ شریعت)

**مسئلہ** : محمد نبی، احمد نبی، محمد رسول، احمد رسول ار رسول احمد، نبی الزّمان نام رکھنا بھی ناجائز ہے۔ بعض کا نام نبی اللہ بھی سُنا گیا ہے۔ غیر نبی کو نبی کہنا ہر گز جائز نہیں۔ (بہارِ شریعت)

لہٰذا محمد نبی کی جگہ محمد بخش، احمد نبی کی جگہ احمد بخش، محمد رسول کی جگہ غلام رسول، احمد رسول کی جگہ غلام احمد، نبی الزّماں کی جگہ غلام نبی۔ اِسی طرح دوسرے نام تبدیل کئے جائیں اور اسی طرح نظیر احمد کے معنیٰ احمد کے مثل، مُشابہ، مانند کے ہیں۔ یونہی محمد نظیر اور نظیر اللہ، نظیر الٰہی نام بھی نہ رکھنے چاہئے کہ ان کے معنیٰ محمد کی مثل، اللہ کے مثل، الٰہی کے مثل، مُشابہ، مانند کے ہیں۔ لہٰذا ایسے نام رکھنے سے گُریز کیا جائے اور جن کے یہ نام ہوں وہ بھی مُندَرجہ بالا ناموں کی طرح نام تبدیل کریں۔ یونہی سَیِّد کے معنیٰ سردار، پیشوا، بُزُرگ، رئیس کے ہیں۔ مگر سِیْد کے معنیٰ بھیڑیا، شیر کے ہیں۔ یونہی صَیْد کے معنیٰ شکار، شکار کرنا وغیرہ ہے اور ارسلان کے معنیٰ غلام، شیر، پھاڑ کھانے والا ہے۔ لہٰذا جو پٹھان حضرت سِیْد محمد یا صَیْد محمد نام رکھتے ہیں وہ بھی اپنا نام غلام نبی یا غلام مصطفٰے سے تبدیل کریں۔

## اپنی پیاری بہنوں سے شکواہ

**میری پیاری بہنو** ! اس میں شک نہیں کہ آپ کو عام مَردوں کی بہ نسبت اللہ تعالیٰ اوراُس کے پیاروں، پیاریوں سے محبت زیادہ ہوتی ہے۔ مگر یہ آج تک سمجھ میں نہ آسکا کہ جس سے محبت ہوتی ہے اُس کی ہر چیز سے ہی محبت ہوتی ہے پھر اُن کے ناموں سے بھی محبت ہونی چاہیئے جبکہ آپ کا عمل اِس کے برعکس ہے کہ اپنے بچوں، بچیوں کے نام فلمی ایکٹروں کے ناموں پر رکھتی ہیں۔ آخر ایسا کیوں؟ اور مزید یہ کہ اگر دوا یکٹروں سے مانوس ہوتی ہیں تو پھر دونوں مَردانہ ناموں کو مِلا کر اپنی ایک بچی کا نام رکھ لیتی ہیں۔ مثلاً زُہیبُ اکرم، اقبال ندیم، ندیم اختر وغیرہ اور آپ نام رکھتے وقت اِس کا بھی خیال نہیں کرتی کہ جس کے نام پر نام رکھا جارہا ہے وہ اللہ تعالیٰ کے محبوب کا دُشمن تو نہیں مثلاً پرویز کو اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کے نامے یعنی رُقعہ کو پھاڑ ڈالنے کے سبب عذاب میں مُبتلا فرمایا اور حضور علیہ السلام کی دُعاء پر اس کی سلطنت کے ٹکڑے ٹکڑے کردیئے مگر آپ ہیں کہ اُسی کے نام پر اپنے بچوں کے نام رکھتی ہیں مثلاً اقبال پرویز، اختر پرویز، روبینہ پرویز وغیرہ۔

**میری پیاری بہنو** ! اگر گستاخِ رسول اپنے گستاخانہ عقائد کی وجہ سے خود کو دیوبندی یعنی شیطان کی بندی لکھتے ہیں یا یزید پر نام رکھتے ہیں یا نام کے ساتھ ابو یزید لگانا پسند کرتے ہیں چونکہ اُنہوں نے اللہ تعالیٰ اور اس کے محبوبِ اعظم کی شانِ پاک میں سیکڑوں سڑی سڑی گالیاں اپنی تقویۃ الایمان، حفظ الایمان، صراطِ مستقیم، بُراھینِ قاطعہ، جواہرُ القرآن وغیرہ وغیرہ کتابوں میں لکھیں ہیں اُن کا ناموں سے متعلق شیخ النجد، دیو یا شیطان اور یزید وغیرہ پر نام یا کنیت رکھنے کا عمل تو اُن سے محبت کی وجہ سے ہے، مگر آپ! پرویز وغیرہ نام کیوں رکھتی ہیں؟ آپ کو تو انبیاءِ کرام، اولیاءِ کرام کے ناموں پر نام رکھنے چاہیئے۔ اہلِ بیت کرام کے ناموں کے نام رکھنے چاہیئے تاکہ اُنکی بَرَکت شاملِ حال ہو۔

## خواتین کا خواتین کو نام بگاڑ کر یا خود سَاختہ ناموں سے پُکارنا

**میری پیاری بہنو** ! آپ سے ایک اور بھی وہ شکایت ہے جو پہلے مَردوں سے کرچکا ہوں اور وہ شکایت آپ کے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی ہے کہ کسی کا نام نہ بگاڑہ جائے یعنی اصل نام کو چھوڑ کر خود ساختہ ناموں سے پکارنا مثلاً زیادہ باتیں کرنے والی کو یا جس کا نام بتُول ہو اُس کو بتولی، بہت تیز عورت کو تتیا مرچ، دُبلی پتلی عورت کو چھپکلی، نیچے کی منزل میں رہنے والی کو نیچے والی اور اوپر کی منزل والی کو اُوپر والی اِسی طرح نئے گھر والی کو نئے والی، چشمے والی، بُرقعہ والی، پرس والی، دہلی والی، آگرہ والی، سندھن، پنجابن، پٹھانی، بھوری، ڈھیڑی، نعیمہ کو نمو، محمودی کو مُودی، نور جہان کو نُوری، زُبیدہ کو زوبی روبینہ کو رُوبی وغیرہ وغیرہ کہنے کی آپ کو اسلام نے کہاں اجازت دی ہے؟ اسلام میں اس طرح کے نام بگاڑنے کی نہ مَردوں کو اجازت دی ہے اور نہ خواتین کو اور آپ کو ڈبل احتیاط کی ضرورت ہے کہ اِس کا بچوں اور گھر کے ماحول پر بھی بُرا اثر پڑسکتا ہے بلکہ پڑتا ہے۔

## اپنے ناموں پر دُرود شریف نہ لکھو

اگر کسی خوش بخت کا نام محمد ہو یا کنیت میں یا عُرف میں محمد ہو مثلاً نام محمد ہے اور عُرف نور محمد، نور احمد، نورِ مصطفیٰ وغیرہ تب اُن پر صلی اللہ علیہ وسلم نہ لکھا جائے کہ یہ اُمّتی کا نام یا کنیت یا عرف ہے "نہ کہ حضور علیہ السلام کا اسمِ گرامی" (نام) بلکہ اِن پر صلعم یا صہ بھی ہرگز نہ لکھا جائے اور خاص حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نام مُبارَک پر صہ یا صلعم لکھنا یا پڑھنا تو جائز ہے ہی نہیں عُلماء نے صاف حرام فرمادیا یعنی اسمِ خاص جو حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے ہو اُس پر پورا دُرود صلی اللہ علیہ وسلم ہی لکھا جائے کہ جو جو قاری مضمون پڑھے گا اگر درود شریف لکھا ہو گا تو وہ ضرور پڑھے گا جس کا ثواب پڑھنے والے کو، مضمون لکھنے والے کو اور کاتب وغیرہ کو پورا پورا اللہ ربُّ العزّت عنایت فرمائے گا۔ صہ اور صلعم کی قِسم کا اختصار اگر جائز ہوتا تو محدّثینِ کرام احادیث کی کتب میں ایسی اختصار والی علامت استعمال کرتے کہ اُس میں ساٹھ ہزار بلکہ بعض ضخیم جلدوں میں اس سے بھی زائد بار دُرود شریف لکھا گیا۔ مگر اُنہوں نے نے عظیم گناہ کا خیال کیا، اختصار کیا بھی تو طویل دُرود لکھنے کے بجائے صلی اللہ علیہ وسلم سے کم مناسب نہ جاناص اور صلعم درود شریف کا بدل نہیں۔ علاّمہ طحطاوی علیہ الرحمۃ نے شرح مراقی الفلاح کے حاشیہ میں فرمایا کہ "وقت کے حاکم نے اس شخص کا ہاتھ کاٹ دیا تھا جس کاتب نے ص، صلعم یہ بدعت ایجاد کی تھی" عرصۂ دراز کے بعد باسی کڑی میں پھر اُبھان آیا اور گستاخِ رسول وہابیوں دیوبندیوں، مودودیوں نے حضور علیہ السلام کی شان گھٹانے یا غیر اہمیت دینے کی غرض سے تحریروں میں ص، صلعم، عہ یونہی اولیاءِ کرام کے اسماء پر رضہ، رحہ اور اللہ تعالیٰ کے اسماء پر تعالیٰ کے بجائے تعہ لکھنا شروع۔ اِن گستاخوں کی دیکھا دیکھی بعض لاعلم۔ مسلمانوں نے بھی اِس فعلِ قبیحہ کو اپنانا شروع کر دیا چونکہ اِسی غرض سے گستاخِ رسول فرقوں نے جاری بھی کیا تھا۔ اکثر عُلماء اِس عمل کو حضور علیہ السلام کی شان گھٹانے اور شان کم کرنے کے مترادف بتاتے ہیں اور یاد رکھئے کہ اللہ تعالیٰ اور حضور علیہ السلام کی شانِ پاک گھٹانا کُفر ہے۔

**کاتب!** حضرات صہ، عہ اور صلعم کی جگہ دُرود شریف ہی لکھیں اور تعہ کی جگہ تعالیٰ، ج کی جگہ پر جَلّ جلالہٗ یا عزّ وجل لکھیں۔ گستاخِ رسول دیوبندی یا مودودی جماعت کے کہنے پر دُرود شریف کاٹ کر صہ یا صلعم ہرگز نہ لکھیں کہ یہ اس سے بھی زیادہ شان گھٹانا ہے۔ **محرومی** ایک قطرہ سیاہی یا ایک سکنڈ وقت کی بچت سے ہزار ہا نیکیوں سے محروم ہونا کہاں کی عقلمندی ہے؟

## حضور علیہ السّلام کے صفاتی نام

اللہ ربّ العزّت کے ۹۹ ناموں کے شروع میں بچّوں کے نام رکھتے وقت عبد لگانا ضروری ہے اور ہمیشہ عبد کے ساتھ ہی نام پکارا جائے اور نام کے استعمال میں خود اور دوسروں کو بگاڑنے نہ دیا جائے مثلاً عبدُ الغفار کو غفّار یا غفار بھائی یا گھِار بھایا، گپّا ریہ وغیرہ۔ اللہ ربّ العزّت کے اسماء کی توہین کُفر ہے۔ اللہ تبارَک وتعالیٰ نے اپنے محبوب کو رؤف، رحیم، کریم، ہادی وغیرہ جیسے اور صاف سے یاد فرمایا اور یہ حضور علیہ السلام کے صفاتی نام ٹھہرے۔ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے صفاتی نام تقریباً دو ہزار ایک سو ہیں۔ ان تمام ناموں میں سے حضور کے غلام نام رکھ سکتے ہیں البتہ محمد اور احمد نام رکھنے کی بہت فضیلت ہے۔ نبی بخش، غلام نبی، رسول بخش، غلام مصطفےٰ، محمد بخش، غلام احمد، نورِ مصطفےٰ، غلام محمد، نور محمد، مصطفےٰ احمد، عبدُ النّبی، غُلام غوث اور عبدُ الرسول، غلام مجتبیٰ نام بہتر ہیں اور بہت ممکن ہے کہ یہ غلامی میدانِ محشر میں رُسوا ہونے سے بچائے اور اللہ تعالیٰ اپنے محبوب کے غلاموں کو جنّت عطا فرمائے۔ آمین

خدا کے بندے کہتے ہیں کہ سب بندے خدا کے ہیں
خدا کا بندہ ہوتا ہے، غلامِ مصطفےٰ ہوکر
محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی غلامی دوجہاں کی بادشاہی ہے
جو یہ حاصِل نہیں تو دوجہاں کی روسیاہی ہے

## بارہ سو جدید انداز میں ایک دوسرے سے ملتے ہوئے اسلامی نام

ناموں سے متعلّق فہرست مردم شماری اور لُغاتِ کشوری، فیروز اللغات فارسی وغیرہ سے مدد لی گئی ہے۔

## مَردانہ ناموں کے اوّل آخِر

مردانہ ناموں کے اوّل آخِر عبد یا رضا یا مصطفےٰ یا محمد یا احمد یا علی یا حُسین یا پیر، فقیر، سلام یا اسلام وغیرہ کے اعتبار سے مناسب ہو لگائیں۔

## خواتین ناموں کے اوّل آخِر

اسی طرح خواتین ناموں کے اوّل آخِر، بی یا بی بی یا خاتون یا مسمّاۃ یا پروین، کنیز یا آرا، یا آفریں یا حَسین یا شیریں یا آنسہ یا بائی وغیرہ جو معنیٰ کے اعتبار سے مناسب ہو لگائیں۔

مردانہ وزنانہ ناموں میں لگائے جانے والے، مضاف، عُرف یا کنّیت کے معنیٰ اُن کی ردیف میں مُلاحظہ فرمائیں۔

## الــف

| معانی | الفاظ |
| --- | --- |
| خوشنودی، مرضی، خوشی، راضی برضا | احمد رضا |
| چُنا ہوا، انتخاب، مقبول | مجتبیٰ احمد |
| بے مثل، بے نظیر، لاثانی | محمد یکتا |
| امام الامام | محمد مقتدیٰ |
| پسندید، منتخب، چُنا ہوا | محمد مرتضیٰ |
| فریفتہ، عاشق، دیوانہ | محمد شیدا |
| نام ایک صاحب کتاب نبی کا | محمد موسیٰ |
| نام ایک صاحب کتاب نبی کا | محمد عیسیٰ |
| نواب، حاکم، سرداروں کا خطاب | محمد پاشا |
| ارادہ، سبب، جائے پیدائش | محمد منشا |
| بخشش، عنایت | عطاء المصطفیٰ |
| آقا، مالک، بڑا بھائی | آغا محمد |
| صحت، تندرستی | شِفاء الرضا |
| چُنا ہوا، برگزیدہ، مقبول | عبد المصطفیٰ |
| ذہانت، عقلمندی | ذکاء اللہ |
| بڑھنا، زیادہ ہونا، عیش وعشرت | زکاء الاسلام |
| بلند مرتبہ | محمد اعلیٰ |
| تعریف، مدح، ستائش | ثناء اللہ |
| روشنی، رونق، زیبائی | بہاء الدّین |
| نام ایک نبی کا | محمد زکریّا |

| | |
|---|---|
| ضیاء النّبی | روشنی،نور سے قوی تر |
| محمد یحیٰ | نام رقیق القلب نبی کا |

**ب**

| الفاظ | معانی |
|---|---|
| آفتاب احمد | سورج،رخسار محبوب |
| مہتاب الدین | چاندنی،چاند |
| محمد مستجاب | قبول کیا گیا،مانا گیا |
| انتخاب احمد | پسند کیا گیا،چُنا گیا |
| شاداب الاسلام | تروتازہ |
| تراب النور | مٹی،خاک،زمین |
| نواب دلی | نیابت کرنے والا،نائب،صوبیدار |
| شہاب الدین | ستارہ |
| محمد گلاب | اچھا پھول،کنایہ،رخسار |
| محبوب احمد | پیارا،دوست،جس سے محبت کی جائے |
| منسوب الرضا | نسبت کیا گیا |
| مرغوب احمد | پسند کیا گیا،پیارا |
| یعقوب | نرچکور،نام ایک نبی کا |
| خوشلوب | --- |
| اُسلُوب احمد | طریق،طرز،طور،روش |
| مطلوب احمد | طلب،چاہنا،خواہش،مقصد |
| ایّوب احمد | نام ایک صابر نبی کا |

